سالگتا ہے۔ ادھر میں کہانیوں کے جس سلسلے پر کام کر رہا ہوں، تو ان کہانیوں میں کسی ایسے کردار کو پیش کرنا میرے لیے ممکن نہیں ہو سکا جو اذیت پہنچاتا رہا ہو۔ اس لیے کہ میں اس کردار کی کھال کے اندر گھس نہیں سکتا۔ بہرحال آپ نے بتایا ہے کہ وہ کون ہے اور کیا سوچتا ہوگا۔ اس سے بھی زیادہ حیران مجھے وہ تیسرا آدمی کرتا ہے جو اذیت رسانی کی خبر اخبار میں پڑھتا ہے اور اس کو پڑھ کر اپنے اسی طریقے سے زندگی کرتا رہتا ہے۔ کیا یہ محض اخباری آدمی ہے اور اس کے رویے کا ذمہ دار اخبارات ہیں۔ اس ترجمے کے دوران میں یہ سوچتا رہا اور ڈرتا رہا کہ اس معاشرے میں ایسی مزید مثالوں کی تشہیر کی اور کیا ضرورت ہے، اور کہیں اس کتاب سے اذیت دینے والوں کو چند اور نئے طریقے نہ معلوم ہو جائیں۔ اس کتاب کو پڑھ کر تھوڑی دیر کے لیے سنسنی محسوس کریں، پھر کتابوں کے ڈھیر میں واپس رکھ دیں۔

انور سن رائے: ڈاکٹر صاحب، تشہیر کا یہ معاملہ میرے لیے مشکل پیدا کرتا رہا ہے۔ کیوں کہ میں ایک اخبار سے وابستہ ہوں۔ اور ذاتی طور پر بھی اس بارے میں کسی فیصلہ کن نتیجے پر نہیں پہنچ سکا۔ اگر اس سب کو شائع کرتے ہیں تو اس سے ان لوگوں کے متاثر ہونے کا بھی احتمال رہتا ہے جو براہ راست اس صورت حال کا نشانہ نہیں بنے لیکن اس کی تفصیلات کی اشاعت کے نتیجے میں، اس میں شامل ہو جاتے ہیں۔ اور اس سے گزرے بغیر اس صورت حال میں داخل ہونے کا ان کے لیے ایک راستہ بن جاتا ہے۔ اور اگر شائع نہ کریں تو تشدّد کرنے والوں کو ایک موقع اور مل جاتا ہے اور لوگوں کے سامنے ان کی باتیں نہیں آتیں اور ان کے خلاف مدافعت نہیں کی جا سکتی۔ تو یہ دونوں باتیں ہیں۔ ایک خاتون کا کیس سامنے آیا جو اس وقت حکومت کی مشیر ہیں، لیکن پچھلے دور حکومت میں نشانہ بنی تھیں تو میرا رپورٹر ان کا انٹرویو کر کے لایا۔ میں نے اس کو اسی طرح چھاپ دیا جس طرح وہ تھا۔ جیسا منتشر وہ تھا بالکل اسی اسی طرح۔ پھر اس پر ایک رائٹ اپ بھی تیار کیا کہ یہ گفتگو بتاتی ہے کہ کتنا زیادہ تشدد کیا گیا اور اس کے لیے کوئی اور گواہ نہ بھی دستیاب ہو تو اس گفتگو کی شہادت کافی ہے اور اس گفتگو سے پتہ چلتا ہے کہ ان کے کیس میں تشدّد ضرور

واقع ہوا ہے۔ اور اس کا نشانہ یہ فرد بنا ہے' کیوں کہ گفتگو میں جو Pauses اور Stresses ہیں' جو وقفے ہیں اور سسکیاں ہیں ...... اور اس کا کیسٹ بھی میں نے سنا...... تو یہ اداکاری سے ممکن نہیں۔ لیکن اس گفتگو کی اشاعت بات کو Convey نہیں کر سکی۔ لوگوں کو یہ پتہ نہیں چل سکا کہ اصل میں واقعہ کیا رونما ہوا ہے۔ تو اس کیس میں یہ مسئلہ نہیں اٹھا۔ لیکن جب ہم ایک تصویر شائع کرتے ہیں' تو اس پر آج کل کی انتظامیہ بھی بہت زیادہ احتجاج کرتی ہے' ناراضگی کا اظہار کرتی ہے اس سے لوگوں میں خوف پیدا ہوتا ہے' اس سے مجھے اختلاف نہیں۔ لیکن اس کو اگر شائع نہ کریں تو ایک طرح سے ان لوگوں کی سرپرستی ہوتی ہے' ان کو میڈیا کی خاموشی سے Support مل جاتی ہے اور ان کو زیادہ Free Hand مل جاتا ہے یہ سب حرکتیں کرنے کے لیے۔ تو یہ ایک مسئلہ ہے۔

ڈاکٹر ہارون احمد: اس کے دو پہلو ہیں' جس طرح آپ نے فرمایا' اور وہ یہ کہ اس سے پہلے ریاستی تشدد عام طور سنسر ہوجایا کرتے تھے اور لوگوں کو نہیں معلوم ہوا کرتے تھے' اور اس وقت یہ بھی نہیں معلوم تھا کہ جن پر تشدد کیا گیا ان کی شخصیت پر اس کا کیا اثر پڑا بعد میں' جس پر اب کچھ تحقیقی کام ہوا ہے۔ لیکن جب کہ تشدد اس نوعیت کا ہو جس کو چھپایا نہ جاسکے کہ پانچ آدمی مرے اور دس آدمی مرے اور کس طرح مرے۔ اب اس کی مثال آپ نے دی کہ ایک انٹرویو چھاپا اور پھر تصویر کا مسئلہ ہوا۔ تو اس طرح کی چیزوں کے جو اثرات ہوتے ہیں' اس کی دلیل ایک تو یہ ہے کہ عام لوگ De-Sensitize ہوجاتے ہیں۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ ایک دفعہ دیکھا' دو دفعہ دیکھا' تیسری دفعہ اس کی معنویت ختم ہوگئی۔ دوسرے یہ کہ اس سے خوف پیدا ہوتا ہے اور جو لوگ ظلم کے خلاف کچھ کرنا چاہتے ہیں' وہ بھی ڈر کے مارے کچھ نہیں کرتے۔ لیکن اگر آپ غور کریں کہ یہ تو آج کی بات ہے۔ لیکن ایسے ممالک ہیں جہاں یہ چیزیں بہت پہلے ہوا کرتی رہی ہیں۔ انگلستان میں پرانے بادشاہوں کے زمانے میں تھوڑی بہت تشدد کی داستانیں تو ہیں۔ کس حد تک یہ ہوتا تھا' یہ تو ہمیں پوری طرح نہیں معلوم۔ لیکن ذرائع ابلاغ اور انسانی حقوق کے حوالے

سے یہ مسئلہ بڑے پیمانے پر اٹھا ہے۔ ابھی تو اس کے اثرات معلوم نہیں ہوں گے۔ میں سمجھتا ہوں کہ ان چیزوں کا لوگوں کو بتانا بہت ضروری ہے۔ میں یہ دیکھتا ہوں کہ اس میں ابھی نہیں تو کچھ عرصے کے بعد، جو لوگ یہ سب کر رہے ہیں ان کا امیج عام لوگوں کی نظروں میں کم ہوجائے گا۔ اور وہ Isolate ہوجائیں گے۔ جس طرح کسی حکومت کے بارے میں رپورٹ چھپتی ہے کہ وہاں انسانی حقوق کے حوالے سے یہ ہوا تو وہ حکومت Defensive پر آجاتی ہے۔ اس طرح میں سمجھتا ہوں کہ ان باتوں کا Display اور انفارمیشن بہت ضروری ہے، اگر بہت سے لوگ اس سے ڈر جائیں گے تو بہت سے لوگ اس کے خلاف متحرک بھی ہوسکتے ہیں۔

انور سن رائے: میرے ذاتی تجربے کی بات ہے ایک ورکنگ جرنلسٹ کی حیثیت سے کہ پہلے ہم صرف خبریں شائع کرتے تھے اور تصویریں عام طور پر بنتی نہیں تھیں۔ تصویریں بنانے سے گریز بھی کیا جاتا تھا اور اس میں خطرہ بھی تھا۔ ان دونوں باتوں کے نتیجے میں تصویر کی اشاعت نہیں ہوتی تھی اور صرف لفظوں میں وہ صورت حال بیان کی جاتی تھی، تو بالعموم جس صورت حال کا سامنا مجھے کرنا پڑا وہ یہ تھی کہ ہماری شہرت یہ ہوگئی کہ یہ اخبار حقائق کو بہت زیادہ بڑھا چڑھا کر بیان کرتا ہے اور حقائق اصل میں ایسے نہیں ہیں۔ اس میں ریاستی مشینری کو بھی یہ پروپیگنڈا کرنے کا موقع مل جاتا تھا۔ جب کہ ہم پوری سنجیدگی سے یہ کر رہے تھے اور یہ سمجھ رہے تھے کہ حقائق اس سے زیادہ خراب ہیں اور جتنا ہم بیان کر رہے ہیں وہ کم ہے اور ہمیشہ کم ہی بیان کیا جاتا ہے۔ کیوں کہ یہ پوری صورت حال اپنے پورے حوالوں کے ساتھ اور پوری شہادتوں کے ساتھ سامنے نہیں آتی۔ جو تھوڑی بہت ظاہری شہادتیں ملتی ہیں ان کو بنیاد بنا کر خبر شائع کی جاتی ہے۔ لیکن تصویریں شامل کرنے کے بعد مجھے یہ ضرورت محسوس ہوئی، کیوں کہ ہمارے اخبار میں یہ سب سے زیادہ شائع ہوئی ہیں، اور میں جن دو تین اخباروں کو ایڈٹ کرتا رہا ہوں ان میں، میں نے بالخصوص اس بات کی کوشش کی کہ جس بات کے بارے میں اتنا شک وشبہ ہے اور وہ انہونی سی بھی محسوس ہوتی ہے ہماری پوری معاشری ساخت میں، تو اور

ہم اس میں تصویر کو بھی شامل کرتے ہیں تو پھر اس خبر کی ساکھ یا Credibility مشکوک نہیں رہے گی۔اس میں ایڈمنسٹریشن کو Play کرنے کا یا Divert کرنے کا اتنا موقع نہیں ملے گا۔اس کے بعد سے ہم نے تصویروں کو شائع کرنا شروع کیا۔اس کے بعد انتظامیہ نے ایک نیا موقف اختیار کیا کہ جی' جب آپ یہ شائع کرتے ہیں تو یہ ایک طرح سے ملک دشمنی ہے ......

ڈاکٹر ہارون احمد: اچھا یہ بات بھی کہی جاتی ہے۔

انور سن رائے: یعنی انسانی حقوق کی خلاف ورزی کو ہم ہائی لائٹ کرتے ہیں تو ایک طرح سے ملک دشمنی ہے کیوں کہ ملک کی مجموعی ساکھ پر اثر پڑتا ہے اور مختلف عالمی معاملات پر ہمارا جو موقف ہے تو ہمیں اس میں وہ Edge حاصل نہیں رہتا۔مثلاً اگر ہم کشمیر کی بات کرتے ہیں' بوسنیا کی بات کرتے ہیں یا دنیا میں جہاں جہاں ان حقوق کی خلاف ورزی ہورہی ہے ان کی بات کرتے ہیں اور اگر ہمارے ہاں بھی ویسی صورت حال ہے اور ہم اپنے اخبار میں اس کو بیان کرتے ہیں تو اس بیان کے نتیجے میں ہمارا موقف قومی سطح پر کم زور ہوجاتا ہے۔اور عالمی سطح پر بھی ہم پیچھے رہ جاتے ہیں۔تو ایک طرح کا دباؤ تھا جس کا میں شکار رہا ہوں کہ اگر اپنے ہاں کی صورت حال کو بیان نہ کریں تو ایک طرح سے ظلم میں شریک ہوجاتے ہیں' جس طرح آپ نے کہا۔اور اگر بیان کرتے ہیں تو Guilt کا ایک احساس ہماری طرف Divert کیا جاتا ہے کہ آپ تو خود ملک دشمن ہیں' ایک ایسا طرز عمل آپ نے اختیار کیا ہے جو ملک دشمنی کے زمرے میں شامل ہوتا ہے۔تو یہ ایک مسئلہ رہا ہے۔

ڈاکٹر ہارون احمد: آپ نے غور کیا ہوگا کہ جب سے پاکستان بنا ہے' اس کے بعد سے بھی جو حکومت آئی ہے' اس نے پچھلی حکومت کو ملک دشمن کہا ہے اور ساری پالیسیاں الٹ دی ہیں۔اس سے ایک تو یہ ہوا ہے کہ کوئی رول ماڈل ہمارے ہاں بنا ہی نہیں ہے اور ایک کے بعد دوسرے جو آئے ہیں تو عام لوگوں میں کسی بھی لیڈر پر اعتماد ختم ہوگیا ہے۔اور یہ جو آپ نے کہا کہ ملک دشمن والی بات' تو چوں کہ ہمارے ہاں جو حاکم ہے' جو اس وقت حکومت کر رہا

ہے' اس نے حکومت اور ملک کو یک جا کر دیا ہے۔ یعنی آپ حب الوطنی کا سرٹیفکٹ ہم سے لیں۔ آپ اگر وہ نہیں کر رہے جو ہم سوچتے ہیں ......

آصف فرّخی : اس وقت کی حکومت سے وفاداری کو اصل حب الوطنی کے طور پر پیش کیا جاتا ہے۔

ڈاکٹر ہارون احمد : جی ہاں۔ وہ کہتے ہیں کہ ہماری وفاداری اصل حب الوطنی ہے۔ تو یہ سوچ ہمارے ہاں حاوی رہی ہے۔ تو یہ ہوتا رہا ہے لیکن اس میں' میرا خیال ہے' تبدیلی آنی چاہیے' بجائے اس کے کہ اخبارات اس کی ترویج کریں۔ تو آپ لوگ یہ ذمہ داری برتیئے کہ اس کو کسی نہ کسی حد تک Resist کریں۔ دوسری بات سنسنی خیزی کا جو الزام آپ لوگوں پر ہے کہ شام کا اخبار پڑھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ شہر میں رہنا بڑا مشکل ہے اور صبح کا اخبار ایسا نہیں لگتا۔ وہ اس طرح کہ دس آدمی مارے گئے تو دو کی ایک جگہ خبر دی' دو کی ایک جگہ خبر دی' کچھ اس طرح کر کے ......

انور سن رائے : یہ Space - Distorted انفارمیشن ہوتی ہے ان اخباروں میں۔ جب کہ Cumulative ہوتی ہے شام کے اخباروں میں۔

ڈاکٹر ہارون احمد : لیکن مجھے جو تھوڑا سا اعتراض ہے' وہ یہ کہ میں ایک قاری کی حیثیت سے کہہ رہا ہوں کہ اگر آج میں نے ایک خبر پڑھی اور ایک تصویر دیکھی تو کچھ جستجو ہوتی ہے کہ کیا ہوا اس کا۔ فالو اپ نہیں ہوتا ہے ان اخباروں میں۔ تو چوں کہ فالو اپ نہیں ہوتا ہے اس لیے ہم اس سے کٹ جاتے ہیں اور اگلے روز دوسری تصویر آجاتی ہے' تیسرے روز تیسری' پھر چوتھی' پھر پانچویں ...... تو وہ ہمارے لیے ایک نمبر بن جاتی ہے۔ ایک زمانے میں آج سے کوئی دس سال پہلے اگر کوئی قتل کا کیس ہوتا تھا تو کہا جاتا تھا کہ پولیس اس میں کوئی لڑکی شامل کر دیتی ہے تاکہ خبریں اگلے روز بھی اور اس کے بعد بھی آتی رہیں۔ اب جو میں نے خاص طریقے سے دیکھا ہے تو وہ یہ کہ فالو اپ نہیں ہوتا اور فالو اپ نہ ہونے کی وجہ سے ہمارے ذہن میں تسلسل جو اس کیس کے تعلق سے بن سکتا تھا' وہ ختم ہو جاتا ہے اور ہم دوسرے دن کے

اخبار میں دوسری خبر پڑھ لیتے ہیں۔اس طرح اس کی جو In Depth بات ہے وہ نہیں ہوتی اور جو ہم محسوس کرتے ہیں وہ ختم ہوجاتا ہے اور اس کے بعد Head Count رہ جاتا ہے کہ آج کتنے مرگئے۔

انور سن رائے : ڈاکٹر صاحب، سنسنی خیزی کا معاملہ یہ ہے کہ جہاں ہم اس سنسنی خیزی کو اپنے طور پر Define کرتے ہیں کہ کسی واقعے کو اس کی اصل حدود سے بڑھ کر بیان کیا جائے۔اور اس طرح سے بیان کیا جائے کہ وہ لوگوں کو...... اب دو لفظ ہیں اس کے لیے۔ایک طرف "مشتعل" رکھ دیں۔ اور ایک طرف "متحرک" رکھ دیں۔ تو مشتعل یا متحرک کرے۔اگر ہم تحریک نہیں دیتے تو وہ واقعہ رکتا نہیں۔انتظامیہ اس کے لیے لفظ استعمال کرتی ہے کہ وہ اشتعال پیدا کرتا ہے۔اشتعال اور تحریک ایک ہی ردعمل کے دو نام ہیں۔

آصف فرخی : اس میں ایک پہلو یہ بھی ہے کہ معلومات لوگوں کا حق ہے۔ شہر میں جو کچھ ہورہا ہے، ٹارچر ہورہا ہے، لاشیں مل رہی ہیں، تو اس کے بارے میں صحیح معلومات کے لیے لوگ آخر کس طرف جائیں۔

انور سن رائے : نہیں، میں اس طرف بھی آتا ہوں۔اب ہمارے ہاں صورت حال یہ ہے ...... مجھے اس کا افسوس رہتا ہے کہ جو بھی صورت حال رو نما ہوتی ہے، ہم اس کو پوری طرح سے بیان نہیں کرپاتے۔کراچی میں خاص طور پر۔کراچی کے حوالے سے بات کررہا ہوں۔یہ شہر اتنا بڑا ہے اور ہمارے پاس اخبارات میں جو وسائل ہیں، وہ اتنے زیادہ نہیں ہوتے کہ ہم اتنی افرادی قوت کو اس پر متعین کرسکیں جو پورے حقائق کو Dig out کرکے سامنے لاسکے۔ لہٰذا جتنی بھی اطلاعات حاصل ہوتی ہیں اور اس کی جس حد تک تفصیلات جمع کی جاسکتی ہیں، اس کو جمع کرکے شائع کردیا جاتا ہے۔ فالو اپ یوں نہیں ہوپاتا کہ اتنی تیزی سے رونما ہونے لگے ہیں اب واقعات کہ ایک واقعے کو ہم پوری طرح چھاپ بھی نہیں پاتے کہ دوسرا رونما ہوجاتا ہے، پھر تیسرا ہوجاتا ہے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اس کی تفصیل سمٹتی جاتی ہے۔اگر ہم صرف انہی کو شائع کریں تو ایک اخبار سارے کا سارا روزانہ صرف انہی واقعات پر مبنی شائع

ہوسکتا ہے۔ اتنی زیادہ تعداد میں اور اس قدر Variations کے ساتھ یہ واقعات رونما ہوتے ہیں۔ مجھے یاد ہے آج سے دو ڈھائی سال پہلے ایک شخص کو لیاری پولیس اسٹیشن میں پولیس تشدد کے ذریعے ہلاک کردیا گیا۔ اس کا نام تھا نذیر۔ ہم نے اس کی پہلے دن خبر چھاپی۔ دوسرے دن تین رپورٹر لگائے۔ تیسرے دن ان تین رپورٹرز نے کام کیا' پھر چوتھے دن بھی ...... چار دن تک ہم نے اس کے پورے حقائق اور تفصیلات یہاں تک کہ اس کی گرفتاری کا وقت' اس کے تھانے لے جائے جانے کا وقت' اس وقت کن لوگوں نے اس کو دیکھا' یہ ساری شہادتیں جمع کرکے ہم نے پورا تقریباً کیس چھاپ دیا۔ یہ اس لیے ممکن ہوسکا کہ اس طرح کا اور کوئی واقعہ رونما نہیں ہوا تھا۔ اس صورت میں یہ ممکن تھا کہ دو تین رپورٹروں کو Depute کردیں۔ وہ جائیں اور پورا کام کریں۔ اب کراچی میں اس وقت اسی کے قریب پولیس اسٹیشن ہیں۔ کوئی کرائم رپورٹر ان کو روزانہ ٹور بھی نہیں کرسکتا۔ وہ زیادہ سے زیادہ یہ کرتا ہے کہ ایک تھانے کو ایک دفعہ فون کرلیتا ہے۔ یا جہاں کی اس کو اطلاع مل جائے' وہاں ٹیلی فون کرلیتا ہے اس حوالے سے۔ تو اس طرح وہ چیک بھی نہیں کرسکتا کہ پورے شہر میں ہو کیا رہا ہے۔

ڈاکٹر ہارون احمد : ہاں تو اس کا مطلب یہ ہے کہ تشدّد اور ایذارسانی کے واقعات اس قدر زیادہ ہورہے ہیں کہ اخبارات کے وسائل بھی اتنے نہیں ہیں کہ ان کو لکھ سکیں ......

انور سن رائے : اخبارات میں Space بھی نہیں ہے ......

ڈاکٹر ہارون احمد : Space تو اس طرح ہوسکتی ہے کہ اگر چار لائنوں میں اس کو لکھ دیں ......

انور سن رائے : نہیں صاحب' چار لائن میں ہوگی تو آپ کہیں گے اس میں فالو اپ نہیں ہے' تفصیلات نہیں ہیں۔ اس کی نوعیت واضح نہیں ہوئی۔ بعض اوقات یہ ہوتا ہے کہ کسی چیز کو مختصر کرکے بیان کردیا تو اس کے معنی ہی بدل جاتے ہیں۔

ڈاکٹر ہارون احمد : ابھی آصف یہ کہہ رہے تھے' کہ انسان کا بنیادی حق ہے معلومات۔ تو ہمارے ہاں اخبار کے علاوہ الیکٹرانک میڈیا بھی ہیں۔ تو اخبارات سے تو یہ کہا جاتا ہے کہ آپ سنسنی خیزی کرتے ہیں یا ایسے واقعات نہ چھاپیں' لوگ ڈرتے ہیں۔ اس سے یہ ہوتا ہے کہ اگر معلومات نہ ہوں' تو حقائق کی غیر موجودگی میں انسانی فطرت ایسی ہے کہ انسان حقائق کو Invent کر لیتا ہے۔ اور Invented Truth ہے' وہ افواہ ہے۔ مطلب یہ کہ پھر وہ افواہ بری خبروں سے زیادہ خطرناک ہوتی ہے' اس لیے کہ وہ بڑھ چڑھ کر اور سینہ بسینہ چلتی ہے ......

انور سن رائے : جو نہیں ہوا وہ بھی شامل ہو جائے گا اس میں۔

ڈاکٹر ہارون احمد : تو اس طرح میرے خیال میں یہ جو بھی واقعات ہیں' میڈیا کو لوگوں تک ان کو پوری ذمہ داری کے ساتھ پہنچانا چاہیے اور کسی حد تک Selective ہو کر فالو اپ بھی کریں۔ سب کا نہیں کر سکتے تو جو خبریں معنی خیز ہیں یا جن کا ہمارے شہر پر یا ہمارے ملک پر اثر پڑ رہا ہے' ان کا فالو اپ کرنا ضروری ہے۔ اس لیے کہ حکومت وقت بھی چاہے گی کہ یہ بات ادھر ادھر ہو جائے ......

انور سن رائے : میں آپ کی توجہ کے لیے ایک واقعہ سناتا ہوں۔ جب ۷۹ء میں میری کتاب "چیخ" کی تقریب رونمائی ہو رہی تھی تو اس میں رسول بخش پلیجو صاحب نے ایک واقعہ سنایا۔ ایک سیاسی کارکن کو گرفتار کیا گیا اور جب پوری کوششوں کے بعد اس کو عدالت میں پیش کیا گیا تو اس کی پیٹھ کا جو پچھلا حصہ تھا وہ سارا کٹا ہوا تھا۔ بلیڈ سے یا کسی تیز دھار آلے سے اسے پورا کاٹا گیا تھا۔ اس کے علاوہ بھی اس کے ساتھ بہت زیادہ تشدّد کیا گیا تھا۔ پلیجو صاحب اس کے وکیل تھے۔ انہوں نے اس سے کہا کہ تم یہ سب کچھ عدالت کو بتاؤ۔ تم بیان دو کہ تمہارے ساتھ کیسے تشدّد کیا گیا۔ ان کا کہنا یہ ہے کہ اس نے ایک موٹی سی گالی دی انتظامیہ کو' اور اس نے کہا کہ اگر یہ ہم بتائیں گے تو سیاسی شعبے میں کام کرنے والے دوسرے لوگ خوف زدہ ہو جائیں گے۔ لہٰذا

اس کو چھوڑیں۔ اس پوری تفصیل کو رہنے دیں اور آپ اس کے بغیر کیس تیار کریں۔ اب یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اگر یہ پہلو مد نظر رکھا جائے کہ ان تفصیلات سے خوف پیدا ہوگا اور جو لوگ اس شعبے میں کام کر رہے ہیں وہ اپنا کام بند کر دیں گے' تو پھر وہی معاملہ آجاتا ہے کہ اگر وہ تشدد جھیلنے والا یہ تفصیلات نہیں بتاتا تو تشدد کرنے والی مشینری کی حوصلہ افزائی ہوتی ہے۔ پھر یہ کہ ہم اعتراف نہیں کرتے۔ اس ناول میں بہت سے واقعات ہیں ......

ڈاکٹر ہارون احمد: خصوصاً جنسی جرائم کی تفصیلات۔

انور سن رائے: سماجی طور پر اس لغت کا استعمال کرنا بھی غیر مہذب سمجھا جاتا ہے۔

ڈاکٹر ہارون احمد: یہاں میں عرض کروں گا کہ اصل میں مقصد کیا ہے ایذا رسانی کا۔ وہ یہ ہے کہ معلومات حاصل کرنا۔ سچ یا جھوٹ اعتراف یا کنفیشن حاصل کرنا۔ دکھاوے کا ٹرائل بھی کر دینا۔ وہ اس لیے کہ سیاسی اور سماجی طور پر گروپ چاہتے ہیں کہ معاشرے میں تبدیلی آئے' ان کو سبق سکھایا جاسکے۔ سبق سکھائیں اور خوف طاری ہو......

انور سن رائے: اور ان کو عبرت کی نشانی بنا دیا جائے۔

ڈاکٹر ہارون احمد: بلکہ ان کی شخصیت مسخ ہوجائے تاکہ وہ کسی قابل نہ رہے۔ یہ تو اذیت رسانی کے مقاصد ہوئے۔ اب ان کو Counter کرنے کے لیے میڈیا کو کس طرح کام کرنا چاہیے۔ یہ بات صحیح ہے کہ خوف آپ اور بڑھا رہے ہیں ایک طریقے سے۔ لیکن اگر آپ اس کو صحیح طریقے سے بیان نہیں کرتے تو پھر آپ ایذا رسانی کرنے والوں کے ساتھ شامل ہیں۔ تو یہ ضروری ہے کہ آپ اس کو یوں پیش کریں کہ لوگوں کو معلوم ہو۔ جیسا کہ آصف نے کہا' معلومات لوگوں کا حق ہے کہ کیا ہوا' کیا واقعہ پیش آیا۔ یہ کہہ دینا کہ اس سے حکومت اور ایذا رسانی کی مشینری کا مقصد یہی ہے ...... لیکن اب جیسا آپ نے بتایا' یہ اس حد تک بڑھ گئی ہے کہ آپ اس کو فالو اپ بھی نہیں کر سکتے۔

تو آپ اگر نہ بھی کہیں گے تو افواہوں کی شکل میں اور بھی زیادہ خوف و ہراس کا موجب ہوگی' بجائے اس کے کہ حقیقت معلوم ہو۔

انور سن رائے : اس میں ایک Gap ہے۔ مثلاً ہم نے شائع کیا کہ شہر کے فلاں فلاں علاقوں میں اس قسم کے واقعات رونما ہوئے اور دس Casualties ہوئی ہیں۔ اب اس کے جواب میں سرکاری ہینڈ آؤٹ آتا ہے جس میں لکھا ہوتا ہے کہ ایک شخص ہلاک ہوا ہے۔ بہت ہی بریف ہوتا ہے' دس بارہ لائن کا۔ اس میں سے آپ کچھ حاصل نہیں کرسکتے۔ اور وہ اصرار کرتے ہیں کہ اصل صورت حال یہ ہے' وہ نہیں جو آپ لوگ شائع کررہے ہیں۔ تو یہ ہمارے لیے بہت Embarassing صورت حال ہے۔ مجھے گھر میں بھی تنقید کا سامنا کرنا پڑتا رہا ہے۔ میرا بیٹا مجھ سے کہتا ہے' "ابّو آپ کا اخبار تو بہت چھوڑو ہے۔ آپ کہتے ہیں دس آدمی ہلاک ہوئے ہیں۔" تو مجھے اس چیلنج کا اپنے گھر میں سامنا تھا۔ اگلے دن میں نے فوٹوگرافر کو لگایا اور جتنی تعداد بتائی گئی تھی' ان کی تصویریں اور نام حاصل کیے۔ تو یہ خاطر خواہ شہادت تھی۔

ڈاکٹر ہارون احمد : ہاں صاحب' عام لوگوں کو خاطر خواہ طریقے پر اندازہ ہے کہ کراچی میں اگر کوئی واقعہ اس قسم کا ہوا تو سب کو معلوم ہے لیکن ٹی وی ریڈیو سے اس کا کوئی ذکر نہیں۔ تو سرکاری ہینڈ آؤٹ اور گورنمنٹ کنٹرولڈ میڈیا پر سے لوگوں کا اعتبار بہت کم ہوگیا ہے۔ پرنٹ میڈیا کو یہ Edge ہے کہ لوگ اگلے دن اخبار پڑھ کر معلوم کرنا چاہتے ہیں کہ شہر میں ہوکیا رہا ہے۔

آصف فرخی : ڈاکٹر صاحب اس میں ایک مشکل یہ ہے کہ حکومت نے اس کے بارے میں جس طرح کی بحث چھیڑی ہے اور جس طرح کے اعتراض اٹھائے ہیں کہ اخباروں میں سنسنی خیزی ہے یا ان اخباروں میں Coverage کیا ہے اور جس قسم کے حل پیش کیے جارہے ہیں کہ سرخی میں نہ آئے' تصویریں نہ ہوں' اندر کے صفحے پر ہو وغیرہ وغیرہ' تو مجھے لگتا ہے کہ وہ اس معاملے کو Trivialize کررہے ہیں۔ بات یہ ہے کہ آپ اس پوری صورت حال کو نیوز پیپر کی Space کے مسئلے کے طور کیوں دیکھ رہے ہیں۔ بنیادی مسئلہ یہ نہیں ہے کہ اخباروں

نے کس انداز سے لکھا بلکہ پہلی چیز تو یہ ہے کہ ایذا رسانی ہوئی کہ نہیں۔ کچھ لوگوں کو ٹارچر کیا گیا کہ نہیں۔ اور ایسا ہوا تو کیوں ہوا۔ مسئلہ اخبار کا نہیں مسئلہ شہر کا ہے۔ ہمارے معاشرے میں سوائے ان چند اخباروں کے' جو رسوا زیادہ ہیں' اس مسئلے پر باقاعدہ گفتگو یا مکالمہ یا تجزیاتی تبصرہ کیوں نہیں ہو رہا ہے۔ ہم یہ سمجھنے کی کوشش کیوں نہیں کر رہے کہ ہمارے ساتھ کیا ہو رہا ہے۔ یہ جو کچھ ہو رہا ہے' یہ ہمیں بھی تو تبدیل کر رہا ہے۔ لمحہ بہ لمحہ ہم مسخ ہوتے چلے جا رہے ہیں۔ مجھے عطیہ داؤد کی سندھی نظم کی چند سطریں یاد آ رہی ہیں' جن کا مفہوم کچھ اس طرح کا ہے: "سیاست دانوں کے منہ میں طوطے کی بولی ہے اور اخبار چڑیل کے ناخنوں سے روز میرے جسم سے گوشت کی ایک بوٹی نوچ لیتے ہیں" اور "خوشبو کو ٹارچر کیمپ میں ڈال دیا گیا ہے۔" تو کہیں ہم اس حد تک Brutalize تو نہیں ہو گئے کہ یہ تمام صورت حال ہمیں اب گفتگو کے قابل ہی نظر نہیں آتی ......

انور سن رائے: نہیں' آصف۔ یہ تو آپ زیادتی کر رہے ہیں ڈاکٹر صاحب کے ساتھ۔ انہوں نے بہت پہلے جو سائیکاٹری کانفرنس منعقد کی تھی اس کا ایک حصہ مخصوص کیا گیا تھا تشدد کے حوالے سے ......

آصف فرخی: نہیں' نہیں' میں کچھ اور کہہ رہا ہوں ...... وہ کانفرنس ضیاء الحق کے زمانے میں ہوئی تھی۔ بڑی Relevant تھی۔ میں وہاں موجود تھا۔ میں تو یہ کہہ رہا ہوں کہ ہمارا دانش ور طبقہ اور حکومت اس پوری صورت حال میں شام کے اخباروں کے کردار کے بارے میں صرف ایک پہلو کے حوالے سے بات کر رہے ہیں' لیکن اس کے پیچھے جو اصل مسئلہ ہے' اس پر کیوں نہیں سوچ رہے۔ شام کے اخباروں کا میں کچھ ایسا مداح بھی نہیں ہوں' لیکن اس مسئلے کو سیاہ اور سفید رنگوں میں تقسیم کر کے نہیں دیکھا جا سکتا۔ اب برا بھلا کہنے اور الزام دینے سے آگے جا کر بات کرنا ہو گی۔

انور سن رائے: حکومت تو یہ مانتی ہی نہیں کہ اس طرح کچھ ہو رہا ہے ......

آصف فرّخی : یہی تو بات ہے۔ یہ بھی اس مسئلے کا حصہ ہے ......

ڈاکٹر ہارون احمد : دیکھیے یہ میں بتادوں کہ ہم نے جو سیمینار کیا تھا کئی سال پہلے۔ اور بھی کئی لوگوں نے سیمینار کیے تھے ......

انور سن رائے : کراچی میں اس صورت حال سے کئی سال پہلے یہ سیمینار ہوا تھا ......

ڈاکٹر ہارون احمد : لیکن بات یہ ہے کہ ہمارے یہ جو کثیرالاشاعت اخبار ہیں، ان میں خبر تو آجاتی ہے لیکن اگر آپ ایڈیٹوریل پیج دیکھیں تو یہ جو واقعات ہورہے ہیں اور فرنٹ پیج پر آرہے ہیں، وہ Reflect نہیں ہوتے کہ کوئی تجزیہ پیش کیا جائے یا کوئی بات کی جائے کہ یہ کیا ہورہا ہے۔ ادھر ادھر کی باتیں ہوتی ہیں۔ اس پر بات نہیں ہورہی ہے تو کیا یہ ڈر کی وجہ سے ہے یا ایڈیٹوریل مصلحت ہے، کیا ہے۔

انور سن رائے : دونوں باتیں ہیں۔ میں چوں کہ اس کا Insider ہوں اس لیے اپنی مشکلات بیان کرسکتا ہوں۔ باقی کیا ہوتا ہے، اس کا مجھے کم ہی علم ہے۔ پالیسی بھی ضرور حائل ہوتی ہے۔ لیکن مجھے یہ دشواری ہے کہ لکھنے والے بہت کم لوگ ہیں۔ بہت سارے لوگ اس پر لکھنا پسند نہیں کرتے۔ جہاں تک ادارتی پالیسی کا تعلق ہے، میں نے ہمیشہ کوشش کی ہے کہ تشدّد کے مختلف پہلوؤں کو ہر واقعے کے بعد اداریے میں ضرور اٹھایا جائے اور کوشش کی ہے کہ جس حد تک ہمیں سمجھ میں آیا ہے، اس کا مشورہ بھی دیا ہے۔ حالانکہ ہمارا مشورہ کوئی سنتا بھی ہے کہ نہیں یا ہم صرف خود ہی لکھ کر پڑھ لیتے ہیں۔ ہم پھر بھی کوشش کرتے ہیں کہ حکومت کو بتایا جائے کہ اس کے مجموعی طور پر کیا اثرات مرتّب ہوں گے اور ہم کس بڑی تباہی سے دوچار ہوسکتے ہیں۔ لیکن بالعموم ایسا نہیں ہے۔

آصف فرّخی : ایسا کیوں نہیں ہے۔ یہ صرف چند افراد کا، میرا، آپ کا اور ڈاکٹر صاحب کا مسئلہ تو نہیں ہے۔ یہ تو اجتماعی بقاء کا مسئلہ ہے ...... بہر حال،

میرے لیے یہ ایک ذاتی مسئلہ تو ہے۔ اور انور سن رائے کی طرح میں بھی اس کو سب سے پہلے ذاتی مسئلے کے طور پر دیکھتا ہوں۔ میرا مسئلہ یوں بگڑتا ہے کہ میں چند ایک ٹوٹی پھوٹی کہانیاں لکھنے کی کوشش کرتا ہوں۔ اب میرے سامنے دو راستے ہیں۔ ایک تو یہ کہ میں اس پوری صورت حال سے پہلو بچا کر نکل جاؤں۔ اس طرح لکھوں جیسا یہ سب Exist ہی نہیں کرتا، کچھ ہوا ہی نہیں ہے۔ لیکن میرے لیے اتنی بڑی خود فریبی ممکن نہیں ہے۔ اور پھر دوسری طرف ان چیزوں کے بارے میں علم نہیں، تجربہ نہیں، سب سے بڑھ کر یہ کہ قلم میں اتنی طاقت نہیں۔ تو میں نہ تو ان سے نظریں بچا سکتا ہوں نہ آنکھیں چار سکتا ہوں۔ ایک عجیب تعطل کی کیفیت میں گرفتار ہوں اور سوچتا رہتا ہوں کہ پس چہ باید کرد۔

انور سن رائے: ادب کے حوالے سے تو اس میں کوئی شک نہیں کہ جتنی بھیانک اور جس قدر تحریک دینے والی یہ صورت حال ہے، اس قدر لکھا نہیں گیا۔ یہ ایک نئی صورت حال تھی اور ہمارا روائتی ادب جو ہے، اس کی جمالیات میں بھی اس کی گنجائش نہیں تھی۔ اس لیے لوگوں نے اس پر توجہ نہیں دی۔ غیر جمالیاتی اظہار ہونے کی وجہ سے یا روایت میں پہلے سے اس کی شکل نہ ہونے کی وجہ سے لوگوں نے دوسرے موضوعات پر توجہ دی ہے۔ تھوڑا بہت جو لکھا گیا ہے، وہ بکھرا ہوا ہے۔ اس کو جمع کرنے کے لیے وقت درکار ہے۔ جب ایک خاص طرح کی دل چسپی بن جاتی ہے تو پھر آپ ڈھونڈتے اور دیکھتے رہتے ہیں کہ اچھا، اس طرح بھی لکھا گیا ہے۔ دبی دبی سہی، لیکن اس اظہار کی آواز ضرور ہوتی ہے۔ کراچی میں بہت ساری ایسی چیزیں لکھی گئی ہیں۔ شاعری میں بھی اور افسانے میں بھی۔ سندھی میں بھی ہیں اور اردو میں بھی۔ لیکن زیادہ موثر ذریعہ تو اخبارات ہی ہیں۔ ادب میں جو چیزیں رونما ہوتی ہیں وہ دیرپا ریکارڈ کے طور پر محفوظ ہو جاتی ہیں۔ تاریخ کے کام آسکتی ہے، تحقیق کے کام آسکتی ہے۔ لیکن اخباروں میں جو چیز ہوتی ہے، فوری طور پر سامنے آتی ہے اور فوری ردِعمل کو بھی منظم کرتی ہے۔ اخباروں کا رول اس لیے اہم ہے۔ ہماری ہاں آزادی اظہار کی صورت حال بہت بہتر ہوئی ہے ...... میں زور

دے کر کہوں گا کہ بہت بہتر ہوئی ہے ...... لیکن اتنی بہتر نہیں جتنی کہ ہونی چاہیے تھی۔ سنسر شپ کا جو دور تھا وہ ہمارے اندر اتر گیا ہے۔ سیلف سنسر شپ اتنا طاقت ور ہوگیا ہے کہ اس سے نکلنا ان لوگوں کے لیے تو ناممکن ہوگیا ہے جنھوں نے میرے ساتھ جرنلزم کا آغاز کیا تھا۔ اب جو نئے لوگ آئے ہیں انہیں سنسر شپ کا تجربہ نہیں ہے' لہٰذا ان کے ہاں یہ نہیں ہے۔ ان کے اوپر جو سینئر لوگ بیٹھے ہیں' ان کے اندر یہ بات بہت زیادہ سرایت کرگئی ہے' ان کے ہاتھ سے کسی خبر کا سنسر شپ سے گزرے بغیر نکلنا ممکن نہیں رہا۔ دس لفظ لکھے جائیں گے تو میرا ہاتھ خود بخود ان میں سے چند لفظ کاٹ دے گا۔ حالانکہ میں سمجھتا ہوں ان کا لکھا جانا ضروری ہے۔ پھر ایک مسئلہ لغت کا بھی ہے۔ اس کے اظہار کے لیے ہم جو لفظ استعمال کرنا چاہتے ہیں' ہماری عمومی اخلاقیات میں اس کی گنجائش اب تک پیدا نہیں ہوئی ہے۔ ہم اس سے خوفزدہ ہوجاتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ یہ شاید سارے سماج کی تباہ کاری ہے۔ یہ لفظ اس میں شامل کردیے جائیں گے تو یہ گھر میں نہیں پڑھا جاسکے گا۔ اس کی بھی ہمارے ہاں روایت ہے کہ بہت سارے مسائل ہیں جن پر ہمیں کھل کر بات کرنی چاہیے لیکن ہم گھر میں یہ بات نہیں کرتے ہیں۔ بیٹی یا بیٹا باپ سے کھل کر بعض باتیں نہیں کہہ سکتا۔ اس کی وجہ سے بہت سی نفسیاتی اور سماجی بیماریاں جنم لیتی ہیں۔ یہی چیز اخبارات میں بھی ہے۔ وہاں بیٹھتے ہیں تو فیملی پریشر نظر آتا ہے' سوسائٹی کا پریشر نظر آتا ہے' پھر ایک سیاسی دباؤ سامنے کھڑا ہے۔ اس کی وجہ سے بھی بہت سی چیزیں سامنے نہیں آتیں۔

آصف فرخی : لیکن جب تشدد ہوتا ہے تو Violence چیزوں کو توڑتی ہے۔ ان میں یہ حد بندیاں بھی ٹوٹتی ہیں۔ اب زبان ہی کی مثال لیجیے۔ اس ناول کے ترجمے میں جو زبان استعمال ہوئی ہے' وہ مجھے ایجاد نہیں کرنی پڑی بلکہ اپنے اردگرد سے مل گئی۔ کیوں کہ یہ صورت حال ہمارے ہاں آچکی ہے' اس لیے اس کے اظہار کی زبان بھی سامنے آگئی اور بیان کا پیرایہ بھی مل گیا۔ یہ ضرور ہے کہ اس زبان پر لوگوں کو شاید اعتراض ہو۔ لیکن یہ زبان اس صورت حال کی پیدا کردہ ہے۔ جسمانی حصوں کے نام اور بعض تفصیلات اس تکلیف کا اور

تشدّد کا حصہ ہیں۔ تو صرف اخلاقیات کے نام پر آپ اس زبان پر اعتراض نہیں کر سکتے۔ یہ درد کی زبان ہے' یہ دکھ کی زبان ہے اور تشدّد کا نشانہ بننے والوں کی زبان ہے۔

انور سن رائے: دیکھیں ناں' میں نے ''چیخ'' میں جس بات کی کوشش کی اور جس کے لیے بہت زیادہ ملامتی خطوط بھی وصول کیے اور میرے قریبی لوگوں نے بھی شدید اعتراض کیے کی بھئی یہ کیا ہے' ادب کی زبان اس طرح نہیں ہوتی۔ آپ کو علم ہے اس بات کا۔ لیکن اس کے بغیر چارۂ کار نہیں تھا۔ اب اس ترجمے میں جو زبان استعمال ہوئی ہے' اس پر بہت شدید اعتراض ہوگا۔ آپ کو احساس ہے اس بات کا؟ لیکن اس کا متبادل لفظ کیا لائیں گے؟ اس کو اگر کسی اور طریقے سے اظہار دیتے ہیں تو اس کی اصل روح اور واقعے کی شدّت ختم ہوجاتی ہے۔

آصف فرخی: اس زبان کی اہم ترین بات اس کی تکلیف ہے۔ اس میں ایک تکلیف پنہاں ہے۔ اور پھر اس ناول کی جو کہانی ہے کہ اس پادری کو جوں جوں واقعات کا علم ہوتا جاتا ہے' وہ ایک نفسیاتی کیفیت کا شکار ہوتا جاتا ہے۔ تو اس زبان کا ترجمہ کرنے میں بھی مجھے یہ لگا جیسے میرے اوپر تشدّد ہو رہا ہے اور میں بڑی تکلیف میں ہوں۔ میں اس کا ترجمہ کرتا تھا اور پھر ایک آدھ صفحے کے بعد رکھ دیتا تھا۔ مجھے ایسا لگا کہ میں صدمے سے دوچار ہوا ہوں۔ پڑھنے والا بھی اس صدمے سے گزرتا ہے۔

انور سن رائے: یہ ناول اس اعتبار سے بہت اچھا ماڈل ہے کہ ایسی چیز کا ہونا' اور اس کی شخصیت پر کیا اثرات مرتّب ہوتے ہیں۔ پھر دوسرے فرد کا اس کو پڑھنا اور پڑھتے ہوئے اس پر کیا اثرات مرتّب ہوتے ہیں۔ تیسرا فرد جو اس کو لکھتا ہے' اس کے بارے میں ہمیں ناول سے کچھ معلوم نہیں ہوتا۔ لیکن پادری کا کردار جو ہے' وہ جوں جوں پڑھتا جارہا ہے' وہ Disorder اس میں رونما ہوتا جارہا ہے۔ آہستہ آہستہ اس کے ملازمہ سے تعلقات منقطع ہوتے ہیں' اس کے سرمنز کا انداز تبدیل ہوجاتا ہے اور وہ آخر میں بالکل ایک منتشر

شخصیت کے طور پر ہمارے سامنے آتا ہے۔ تو میں سمجھتا ہوں کہ انتظار کی اصل حقیقت تک رسائی کے لیے منتشر شخصیت کا وسیلہ ضروری ہے۔ جب تک آپ اس Disorder میں شامل نہیں ہوں گے' اس کی اصل ماہیت کو آپ اپنے شعور میں نہیں لا سکتے۔

ڈاکٹر ہارون احمد : اس میں پادری کا جو کردار ہے' اس کو Generalize کر کے میں کہوں گا کہ وہ میں' آپ یا عام قاری ہے۔ کیوں کہ جس قسم کی معلومات اس کو حاصل ہیں' وہ عام لوگوں کو نہیں ہیں' ہمارے شہر کے لوگوں کی نہیں ہیں۔ لیکن یہاں ایک مرحلہ آتا ہے جہاں وہ خود مریض بن جاتا ہے اور اسپتال میں داخل ہو جاتا ہے۔ اس سے میں یہ نتیجہ اخذ کرنا چاہوں گا کہ جو اثرات اس پادری پر ہوئے' اس کا سمجھ لیجئے کہ ایک فی صد اثر ہمارے ہاں عام لوگوں پر تو ضرور ہی پڑ رہا ہے۔ لیکن ہمیں طریقہ نہیں آتا کہ یہ معلوم کر سکیں کہ ان سب باتوں کا ردعمل کیا ہوگا۔ اور اس کے زیر اثر ہمارے معاشرے میں کیا ذہنی تبدیلیاں آ رہی ہیں۔ جیسے یہ تو معلوم ہے کہ تشدّد یا ایذارسانی کے اثرات کیا ہوتے ہیں۔ میں طبّی نفسیات کے طالب علم کی حیثیت سے کوئی پچیس تیس سال سے جو کیس دیکھتا رہا ہوں' تو میرے پاس ریکارڈز ہیں کوئی پندرہ بیس سیاسی قیدیوں کے جو میرے زیر علاج رہے' اور ابھی تک ان سے میرا رابطہ ہے اور میں سمجھتا ہوں کہ ان کے اوپر کیا اثرات پڑے ہیں۔ ایک کتاب بھی تیار ہوئی' چوں کہ ان کی مرضی تھی پھر ان کے مشورے سے انگریزی میں ترجمہ ہوئی' تو وہ مولانا جاوید نعمانی کی کتاب ہے۔ لیکن اور بھی کیس ہیں جن کو میں فالو اپ کر رہا ہوں۔ میں سمجھتا ہوں کہ ان کی شخصیت میں کیا تبدیلی آئی ہے۔ اس میں عام طور سے یہ ہے کہ جس شخصیت کو اذیت پہنچائی جاتی ہے یا جو شخص اس اذیت کا مشاہدہ کرتا ہے' دیکھتا ہے یا محسوس کرتا ہے اس کے اوپر بھی اس کے اثرات مرتّب ہوتے ہیں۔ ایک زمانے میں اس کو ہسٹریا یا ڈپریشن کہا جاتا تھا لیکن اب اس کو نام دیا گیا ہے Post-Traumatic Stress Disorder اور اس میں خاص بات یہ ہے کہ اس اذیت کو جو اس پر گزری ہے یا اس نے دیکھی ہے' اس اذیت کا بار بار احساس' مستقل ڈر کی کیفیت' بے

خوابی یا بدخوابی، ہیلوسی نیشن، Delusion، بے زاری، توجہ مرکوز کرنے کی صلاحیت کم ہوجانا، یاد داشت پر اثر، یہ چیزیں اس میں ہوتی ہیں۔ بہت سے لوگ جو اس سے متاثر ہوئے ہیں ان میں فیملی کے افراد یا پڑوسی، یا اگر میں نے آپکا اخبار پڑھا اور میں نے اسے محسوس کیا تو ان سب پر بھی، اثرات مرتب ہوتے ہیں۔ ابھی ہمیں یہ نہیں معلوم کہ یہاں جو کچھ ہو رہا ہے پچھلے چند سال سے تو اس نسل کے اوپر کیا نفسیاتی اثرات مرتب ہوں گے۔

آصف فرّخی: یہ تو ایک فرد کا معاملہ ہوگیا۔ کیا یہ ممکن ہے کہ Disorder اجتماعی طور پر لاحق ہوجائے اور کوئی پوری آبادی اس میں مبتلا ہو۔ یہ سوال میں اس لیے پوچھ رہا ہوں کہ مجھے کبھی کبھی کراچی شہر پر یہ شک ہونے لگتا ہے کہ اس شہر کو نفسیاتی عارضہ لاحق ہوگیا ہے۔

ڈاکٹر ہارون احمد: دیکھیے میں یہی عرض کر رہا تھا آپ کی کتاب کے حوالے سے کہ پادری پر جو اثرات مرتب ہوئے تو چوں کہ وہ بہت قریب تھا ان سب واقعات سے اس لیے وہ اس حد تک پہنچ گیا۔ ہمارے ہاں جب کسی کو نفسیاتی مریض کہا جاتا ہے تو وہ بہت تھوڑے سے لوگ ہیں جن کو ہم یہ دیکھ سکتے ہیں کہ وہ ذہنی طور پر بیمار ہیں یا Mentally Ill ہیں۔ اور وہ پانچ سے لے کر دس فیصد ہیں۔ لیکن پچیس سے تیس فیصد لوگ بہت سے نفسیاتی مسائل سے گزر رہے ہیں۔ لیکن وہ اس حد تک نہیں پہنچے کہ انہیں ذہنی امراض کے اسپتال بھیج دیا جائے۔ تو یہ اجتماعی اثر کی بات آپ کر رہے ہیں تو اجتماعی اثر ضرور ہوتا ہے، ان کی کارکردگی پر اثر ہوتا ہے، ان کی شخصیت پر اثر ہوتا ہے، ان کی خواہشات پر اثر ہوتا ہے اور معاشرے سے ان کا جو رشتہ ہے، اس پر اثر پڑتا ہے، اور یہ وہ لوگ ہیں جو محسوس کرتے ہیں، جو کچھ کرنا چاہتے ہیں، جو سمجھ بوجھ رکھتے ہیں اور کچھ کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں تو یہ کیفیت ان پر اثرانداز ہوتی ہے۔ تو میں سمجھتا ہوں کہ یہ جو تقریباً پچیس فیصد لوگ ہیں، ان پر اثر ہوتا ہے تو ان کے ذریعے سارے معاشرے پر اثر ہوتا ہے یہ Post-Traumatic Stress Disorder کی اجتماعی صورت ہے۔ اس پر ابھی زیادہ کام نہیں ہوا ہے لیکن میں

سمجھتا ہوں کہ اس پر ہمارے ہاں کام ہونا چاہیے اس لیے کہ اس کے اثرات بہت جلد مرتّب ہونے والے ہیں۔

انور سن رائے : ڈاکٹر صاحب، میں اس کو اپنے طور پر دیکھتا ہوں جو مختلف طریقے اب ہمارے ہاں موجود ہیں۔ آپ سڑک پر جائیں تو بہت سے لوگ غیر ضروری ہارن بجاتے ہوئے ملیں گے۔ یا انہیں آپ کو اوورٹیک کرنا ہے تو آسانی سے بھی کرسکتے ہیں، لیکن خاص طور پر اوورٹیک کرتے ہوئے زور زور سے ہارن بجائیں گے۔ پھر ٹریفک کی خلاف ورزیوں کا رکارڈ ہم نے کبھی اس طرح دیکھنے کی کوشش نہیں کی کہ کسی خاص زمانے میں یہ خلاف ورزیاں زیادہ ہورہی ہیں۔ لیکن مجھے یقین ہے کہ آپ عمومی جمہوری زمانے میں دیکھیں اور آج کل ٹریفک کی خلاف ورزیاں دیکھیں تو آج کل یہ باتیں بہت زیادہ ملیں گی۔ جہاں جہاں تشدد کی کاروائیاں ہوں گی وہاں سماجی Violations کا رکارڈ بہت زیادہ ہوگا۔ تو ہم نے اس طرح کی Assess کرنے کی کوشش نہیں کی۔ پھر ہم بیماری کو بیماری بھی اسی وقت سمجھتے ہیں جب وہ جسمانی طور بہت واضح ہوتی ہے۔

ڈاکٹر ہارون احمد : یہ جو آپ نے فرمایا ٹریفک کی خلاف ورزیوں کے حوالے سے تو اس کا بھی ایک پہلو غور طلب ہے۔ وہ یہ کہ مثلاً میں کوئی Rule توڑتا ہوں تو میں یہ سمجھتا ہوں کہ It Gives Me Power۔ آپ ایئرپورٹ آجائیں اور کسی سے کہہ کر اندر چلے جائیں تو You Feel Great۔ اور اگر آپ باہر کھڑے رہ جائیں تو آپ سمجھتے ہیں کہ آپ لاوارث ہیں۔ اسی طرح کوئی بھی قانون ہو......

انور سن رائے : تو اس کو توڑنا سماجی تفاخر کی علامت بن گیا ہے۔

ڈاکٹر ہارون احمد : جی ہاں۔ چینی ایک زمانے میں کم تھی، تو اگر کسی کے پاس تھوڑی سی زیادہ چینی ہے تو وہ پکڑ لیا جاتا تھا۔ کچھ تھوڑا سا کسی کے پاس چھوٹا موٹا اس قسم کا سامان ہے تو وہ پکڑ لیا جاتا تھا، لیکن اگر کسی کے پاس بہت بڑا اسلحہ خانہ ہے تو وہ محفوظ رہتا ہے۔ تو ہمارے قانون کا جو اطلاق ہے وہ

ہمیں ایک بات سکھاتا ہے کہ اگر ہم نے کوئی قانون توڑ لیا اور ہم بچ گئے تو اس طرح ہم نے اپنا لیول کچھ بلند کر لیا ہے۔ تو یہ ایک فیڈ بیک ہے اور ہمارے شہر میں سڑک پر جو آپ دیکھتے ہیں، وہ یہی ہے کہ فلاں شخص یہ کر سکتا ہے... مثلاً ٹریفک روک دی گئی اور ایک گھنٹے کے لیے روک دی گئی کہ فلاں صاحب گزر رہے ہیں، تو میں کیوں نہیں یہ ٹریفک سگنل توڑ کر نکل جاؤں؟ میں بھی سمجھوں گا کہ میں کچھ کر گزرا۔ مطلب یہ کہ اس طرح کی سائیکی ڈیویلپ ہوگئی ہے۔

انور سن رائے: میں اس سلسلے میں ایک واقعہ سناتا ہوں، جو دلچسپ بھی ہے۔ ایک صاحب ہیں ہمارے ہاں جو صرف چند دنوں کے لیے وزیر اعلا بنے، قائم مقام وزیر اعلا۔ ان سے اتفاق سے میری ملاقات ہوئی۔ میں نے ان سے پوچھا کہ اب آپ کو کیسا لگتا ہے۔ اب تو حالات بھی تبدیل ہوگئے اور آپ کی سیاست کا دور بھی ختم ہوگیا۔ تو انہوں نے کہا کہ وہ سب صحیح ہے لیکن دل نہیں کرتا اس کو چھوڑنے کو۔ میں نے کہا کہ اب تو آپ کبھی بھی منتخب نہیں ہوسکتے اس طرح کی صورت حال میں۔ تو انہوں نے کہا کہ میں منتخب چاہے نہ ہوسکوں، لیکن اب میں اس کیفیت سے نکل نہیں سکتا۔ وہ جو تین دن میرے ساتھ اسکواڈ چلتا تھا اور یہ گل بہار کا علاقہ جس کی سڑکوں پر سے میں روزانہ گزر کر آتا تھا اور بس میں بیٹھ کر سفر کرتا تھا وہاں سب لوگ کھڑے ہوئے تھے اور ہارن بجاتی ہوئی گاڑی گزر رہی تھی جس میں میں بیٹھا ہوا تھا تو یہ کیفیت ساری زندگی مجھے اس سے نکلنے نہیں دے گی۔ یہ بڑی اہم بات ہے کہ قانون توڑنا ...... جب ریاست خود قانون توڑتی ہے اور قانون سے بالاتر اقدامات کرتی ہے تو عام آدمی کے لیے بھی ماڈل وہی بنتا ہے ......

ڈاکٹر ہارون احمد: عام آدمی اس سے سیکھتا ہے۔

آصف فرخی: عام آدمی اس طرح اپنے تئیں حکومتی عمل میں Participate کرتا ہے۔

انور سن رائے: وہ اسی پر عمل کرتا ہے اپنی زندگی میں کہ یہی ایک طریقہ ہے اپنے آپ کو بالادست ثابت کرنے کا، یا اپنے احساس محرومی سے نجات

حاصل کرنے کا۔

آصف فرّخی: شاید تشدّد کا معاملہ بھی یہ ہوا ہے......

ڈاکٹر ہارون احمد: بالکل، تشدّد سے وہ اپنے اندر قوت آتی ہوئی محسوس کرتا ہے اور بے یقینی کی جو کیفیت ہے، اس سے نکلنے کی کوشش کرتا ہے۔ اب تک ہم نے یہ بات کی ہے کہ اس کے اثرات خوف، دہشت وغیرہ ہیں، لیکن اس کے کچھ دوسرے پہلو بھی ہیں۔ ہر ڈرائنگ روم میں اس پر بات ہوتی ہے، لیکن یک جا ہو کر بات نہیں ہو پاتی۔ آپ غور کریں کہ چھوٹے چھوٹے گروپ ہیں جنہوں نے پچھلے دنوں اس پر سیمینار کیے۔ دو چار سال پہلے یہ بات نہیں تھی۔ تو یہ باتیں محرک ثابت ہوئی ہیں۔ خوف اپنی جگہ، لیکن ایک ساتھ ہو کر کچھ لوگوں نے بات کی ہے تو اس کی اہمیت ہے۔ کچھ لوگ کہتے ہیں کہ بھئی سیمینار سے کچھ نہیں ہوتا۔ لیکن یہ ان لوگوں کی اپج ہے کہ اپنے طور پر بات کر رہے ہیں۔ لیکن کوئی ایک پلیٹ فارم اس طرح ابھی تک بن نہیں پایا جو انسانیت اور انصاف اور انسانی حقوق کے حوالے سے بات کر سکے اور جو طور طریقہ ہے ہمارے حکمرانوں کا، اس پر پریشر ڈال سکے۔ تو یہ خوش آئند بات ہے کہ اس طرح چھوٹے پیمانے بات ہونا شروع ہوئی ہے۔ ابھی ہمیں محسوس نہیں ہو رہا لیکن آئندہ چل کر اس کا پریشر پڑے گا۔ اس ناول کے پس منظر میں یہ بات ہے۔

آصف فرّخی: اس ناول کے ترجمے کا جواز بھی یہی تھا کہ اس قسم کی گفتگو کو انگیخت کر سکے اور ہم جس صورت حال سے دوچار ہیں، اس کے لیے ایک استعارہ فراہم ہو سکے۔

انور سن رائے: لیکن کچھ اور پہلو بھی ایسے ہیں اور ضرورت ہے کہ تشدّد کے حوالے سے ان پر غور کیا جائے۔ تشدّد کے سیاسی عوامل۔ تشدّد کے اقتصادی عوامل۔ تشدّد کے سماجی عوامل اور تشدّد کے جمالیاتی عوامل۔ یہ بنیادی باتیں ہیں۔ میں سوچتا ہوں کہ ہمارے ہاں ...... کل رات میں اس کے بارے میں سوچ رہا تھا..... ایک تو یہ ہے کہ ہمارے ہاں سیاسی عوامل ہیں، میں جس

بات کو زیادہ اہمیت دیتا ہوں وہ یہ کہ ہمارے قانون نافذ کرنے والے اداروں
کو ان کے فرائض سے ہٹا کر سیاسی مقاصد کے لیے استعمال کیا جارہا ہے۔ جب
ان کو سیاسی مقاصد کے لیے استعمال کیا جاتا ہے تو ان کو اپنے دائرہ کار سے
تجاوز کرنے کا ایک جواز مل جاتا ہے۔ کیوں کہ وہ استعمال ہی ان کا تجاوز بن
جاتا ہے۔ پولیس اگر ایک ادارہ ہے تو اس کا کام بنیادی طور پر لوگوں کو تحفظ
فراہم کرنا ہے اور لاقانونیت اختیار کرنے والوں کے خلاف کاروائی کرنا ہے۔
لیکن جب ان کو قانون کی خلاف ورزی نہ کرنے والے پر بھی قانون کی خلاف
ورزی مسلط کرنے کا استحقاق اور اختیار دیا جاتا ہے اور ان سے کہا جاتا ہے کہ
بناؤ' تو ان کے لیے ایک راستہ بن جاتا ہے کہ وہ اپنے ذاتی مقاصد کے لیے یا
گروہی مقاصد کے لیے یا ادارتی مقاصد کے لیے بھی اس طریقہ کار کو استعمال
کرسکتے ہیں۔ اس کے ساتھ ساتھ سیاسی نظام کا غیر جمہوری ہونا۔ ہمارے ہاں
بدقسمتی سے یہ عرصہ زیادہ رہا ہے اور جمہوری نظام ابھی تک ابتداء نہیں کرپایا
ہے۔ ظاہر میں تو اس کی شکل رہی ہے لیکن حقیقتاً اس کا تجربہ نہیں ہو پایا۔
جمہوریت کی طرف ہم جاتے ہیں' پھر پیچھے ہٹ آتے ہیں۔ اس کے علاوہ
لوگوں کے بنیادی حقوق کا مجروح ہونا۔ آزادی اظہار' آزادی تحریر و تقریر کا
سلب کیا جانا۔ پھر ایک اور چیز ہے' وہ ہے ہماری انتظامی ساخت' جس میں مجھے
بعض وقت بہت قریب سے دیکھنے کا موقع ملا ہے کہ ہر چھوٹا افسر' اس کے اوپر
بڑا افسر' یہ سب ایک دوسرے کے اوپر ایک طرح کی ذاتی حکمرانی' ادارتی نظم و
نسق کو معطل کر کے' مسلّط کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اور اس کا آغاز اس
طرح سے ہوتا ہے کہ جب بھی کوئی غیر منتخب قیادت ابھر کر آتی ہے تو وہ اپنے
اختیار کو اپنے دائرہ کار سے بڑھ کر مسلط کرنے کی کوشش کرتی ہے' اور یہ پھر
اوپر سے نیچے تک آتا ہے۔ ایک اعلا افسر ہے' وہ اپنے پیچھے والے افسر کے لیے
وہی طرز عمل اختیار کرتا ہے' اور پھر یہ ردعمل بالکل گراس روٹ میں عام
لوگوں تک چلا جاتا ہے۔ اچھا' انتظامی اداروں میں اختیارات اور مراعات کا
عدم توازن ہے' یہ بھی تشدّد کا ایک بنیادی سبب ہے۔ ایک پولیس مین ہے'
اس کے پاس اختیارات تو اتنے ہیں کہ وہ کسی بھی شخص کو بغیر کسی منطقی جواز

کے، کسی وقت بھی اٹھا کر بند کر سکتا ہے۔ لیکن اس کے اپنے اقتصادی وسائل اتنے کم ہوتے ہیں کہ ایک طرح سے اس کے اندر کمپلیکس پیدا ہوسکتا ہے کہ جس آدمی کو میں گرفتار کر سکتا ہوں، اس کے پاس تو اتنے وسائل ہیں اور میں جو گرفتار کرنے والا ہوں میرے وسائل اتنے کم ہیں کہ میں اپنے بچوں کی پرورش بھی صحیح طریقے سے نہیں کر سکتا۔ تو یہ عدم توازن ہے۔ پھر روز بروز بڑھتی ہوئی مہنگائی بھی مجھے اس کا ایک بڑا سبب محسوس ہوتا ہے۔ سماجی عوامل میں، آلودگی کو میں بڑی اہمیت دیتا ہوں۔ Noise Pollution خاص طور پر۔ ویسے عمومی طور پر آلودگی بھی ہماری شخصیت میں ایسی تبدیلیاں پیدا کرتی ہے جن کا ہم کچھ کر نہیں سکتے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ تشدد گھر کے اندر اور تشدد گھر کے باہر دونوں جگہ ہوتا ہے۔ پھر یہ ہوا کہ ایک ایسی صورت حال پیدا ہوگئی کہ شہریوں اور قانون نافذ کرنے والے اداروں کے درمیان اعتماد بالکل ختم ہوچکا ہے۔ اگر میرے ساتھ کوئی زیادتی ہو بھی، تو میں قانون نافذ کرنے والے اداروں سے گریز کرتا ہوں۔ اب وہ اعتماد ہی نہیں رہا۔ اسی طرح اگر مجھے پانی کے حاصل نہ ہونے کی شکایت ہے تو میں اس ادارے تک نہیں جاتا۔ میں دس جگہ اس کا رونا روتا رہتا ہوں لیکن اس مخصوص ادارے تک نہیں جاتا اس لیے کہ مجھے پتہ ہے وہ اس مسئلے کو حل کرنے کے لیے کچھ نہیں کرے گا۔ تو اعتماد کا مجروح ہونا ایک بات ہوئی۔ تیسری بات یہ ہے، جس پر ہم نے کوئی خاص توجہ نہیں دی، خاص طور پر کراچی کے حوالے سے، وہ یہ کہ ہمارا فن تعمیر یکسر تبدیل ہوگیا ہے۔ دوسرے شہروں کے مقابلے میں ہم اوپر اٹھتے ہوئے اور بند عمارتوں، دفتروں اور مکانوں میں وقت گزارتے ہیں۔ غالباً اس کی وجہ سے بھی بہت بڑے اثرات مرتب ہوئے ہیں۔ Isolation ہماری سائیکی میں بہت زیادہ آگیا ہے۔ اور اس سے ہمارے سماجی تعلقات اور باہمی رابطوں میں بھی رکاوٹ پیدا ہوئی ہے۔ پھر لوگوں کے ایک جگہ جمع ہونے کے جو مواقع تھے وہ بھی بتدریج کم ہوتے جارہے ہیں۔ ایسی سماجی تقریبات کم ہوتی جارہی ہیں جن میں لوگ ملتے تھے اور تبادلۂ خیال کرتے تھے۔ اب تو حالات اتنے بگڑ گئے ہیں کہ ویسے ہی لاء اینڈ آرڈر سچویشن کی وجہ سے اکٹھے نہیں ہوپاتے۔ لیکن

ایک سوشل فینومینا کے طور پر میل جول اور گفتگو کا یہ انداز ہمارے ہاں ختم ہوتا جارہا ہے۔ پھر مواصلاتی نظام انتہائی ناقص ہے۔ شہر میں بسیں ایسی ہیں اور لوگوں کے ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے آنے میں رکاوٹیں اتنی ہیں کہ وہ گھر سے نکلنے سے گریز بھی کرنے لگے ہیں۔ مطلب یہ کہ رابطے کی جگہ آہستہ آہستہ Isolation آتا جارہا ہے۔ اس Isolation کو ہماری ثقافتی صورت حال اور بڑھا رہی ہے۔ تعلیمی سہولتوں کا جتنا فقدان ہے اس کا بھی اثر پڑتا ہے۔ ادبی صورت حال بھی ایسی ہے کہ ادبی جرائد ختم ہوگئے ہیں اور جن کے پاس وسائل ہیں صرف وہی کتابیں شائع کرسکتے ہیں اور اپنی بات دوسروں تک پہنچا سکتے ہیں۔ بہت ساری ایسی چیزیں شائع ہونے سے رہ جاتی ہیں جن کی وجہ سے ایک جمالیاتی تعلق پیدا ہوسکتا تھا۔ تو تشدّد کے بنیادی اسباب کے علاوہ ان باتوں سے بھی فرق پڑتا ہے۔ اس کتاب میں ان کا حوالہ براہ راست تو نہیں ہے، لیکن ضمناً ہم ان باتوں کے حوالے ضرور دے سکتے ہیں، مثلاً پادری کا سماجی تعلق اس خاندان سے ختم ہوجاتا ہے جس کو افلاس کے باوجود وہ ایک طرح کا روحانی تحفّظ فراہم کرتا ہے۔ لیکن جو تشدّد کرنے والے ادارہ ہے اس رابطے کو بھی منقطع کرنا چاہتا ہے، وہ یہ سوچتے ہیں کہ یہ رابطہ برقرار رہے گا تو یہ خاندان جو Isolation کی وجہ سے تشدّد کا زیادہ شکار ہوا ہے۔ تو یہ ادارے اس وجہ سے ان کے رابطے ختم کرنا چاہتے ہیں کہ ان کی وجہ سے اس خاندان پر لوگوں کی نظر پڑسکتی ہے کہ یہ بھی تشدّد کی ایک شکل ہے۔ تو تشدّد کی یہ شکل ہمارے ہاں بہت زیادہ آگئی ہے اور اس پر توجہ دینے کی ضرورت ہے۔

ڈاکٹر ہارون احمد: میں تصدیق کرتا ہوں، کیوں کہ ماحول کا اثر تشدد پر بہت گہرا ہے اور جیسا کہ آپ نے فرمایا، یہ بات اچھی طرح سے معلوم ہے۔ ہمارے ہاں Lead Level بہت زیادہ ہے اور اس کے اثرات کا جائزہ لیا جاچکا ہے کہ اس سے کیا ہوتا ہے۔ ماحول کے اثرات میں Over- Crowding اور رہائش کے مسائل، شور وغیرہ شامل ہیں۔ پھر یہ کہ بنیادی ضروریات جو ہیں، Basic Needs ان کا فقدان ہے۔ بجلی بھی اب بنیادی ضروریات میں شامل ہوگئی ہے۔ پانی اور رہائش کے علاوہ Commute کرنے کا مسئلہ ہے کہ ایک شخص

آٹھ گھنٹے کام کرتا ہے اور تین چار گھنٹے اسے آنے جانے میں لگتے ہیں، دو گھنٹے صبح اور دو گھنٹے شام۔ اس کے بعد اس کا اپنے خاندان سے رشتہ کتنا استوار ہوتا ہے، یا نہیں ہوتا ہے۔ ان سب باتوں کا بھی تشدّد پر اثر پڑتا ہے۔ ایک بات جو آپ نے پہلے کہی، وہ یہ کہ انتظامیہ کا کردار کیا رہا ہے۔ اس کی ایک وجہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ جو حکومت ہمارے ہاں آتی ہے اس کو یقین نہیں ہوتا کہ دوسری مرتبہ بھی ہم منتخب ہوکر آسکتے ہیں، تو پھر ہوتا یہ ہے کہ انتظامیہ دو میں بٹ جاتی ہے اور پھر یہ کیفیت ہوجاتی ہے کہ اپنے مخالفین پر تشدّد کیا جائے۔ اس میں پولیس بھی شامل ہوجاتی ہے، انتظامیہ بھی اور سیاسی پارٹی بھی کہ ایک ساتھ مل کر ہر حال میں حکومت کو قائم رکھیں اور اس فائدہ اٹھاتے رہیں اور اس حکومت کو قائم رکھنے کے لیے تشدد کو بھی ایک ذریعے کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔

انور سن رائے: آپ نے بہت اچھی بات کہی ہے۔ میں اس کا ایک تازہ حوالہ دینا چاہتا ہوں۔ ابھی وزیر اعظم صاحبہ نے فرمایا کہ قائد حزب اختلاف کا دوبارہ اقتدار میں آنے کا کوئی امکان نہیں ہے۔ اس پورے بیان کے تناظر میں یہ بات لاتعلق سی لگتی تھی۔ اس تقریر کو پڑھ کر مجھے یہ لگا کہ شاید ان کو ابھی ایڈمنسٹریشن پر پورا کنٹرول نہیں ہے۔ تو دراصل وہ ایڈمنسٹریشن سے مخاطب ہیں کہ ان کے اقتدار میں آنے کا چانس نہیں ہے تو آپ اپنا قبلہ درست رکھیں۔ آپ اگر یہ سوچ کر اس کی حمایت کر رہے ہیں کہ کل کو وہ بھی اقتدار میں آسکتا ہے، یہ حمایت بند کر دیں۔

آصف فرّخی: انتظامیہ کے دو دھڑوں کے درمیان اگر ایک قسم کا تضاد چل رہا ہے یا Adminisitrative Split ہے تو یہ Split اپنے آپ کو تشدد اور اذیت رسانی کی شکلوں میں بھی ظاہر کرتی ہے۔ جس طرح اسکیزوفرینیا کا مریض تشدّد پر اتر سکتا ہے۔

انور سن رائے: اصل بات یہ ہے کہ اگر ہم اپنے اختیارات سے تجاوز نہ کریں تو ہمیں یہ مشکلات پیش نہ آئیں۔ یہ بیان از خود اس بات کی شہادت

ہے کہ ہم کوئی ایسی چیز حاصل کرنا چاہتے ہیں جو ویسے حاصل نہیں ہوسکتی۔ پولیس والا حکومت اور حزب اختلاف کو مساوی نہیں سمجھتا۔ اگر وہ یہ سمجھے کہ یہ بھی شہری ہے اور جمہوری نظام کے تحت کل کو یہ بھی اقتدار میں آسکتا ہے تو وہ پھر Violation نہ کرے۔ تو آپ مجھے یہ کہہ کر Violation پر اکسا رہے ہیں کہ اسے کبھی اقتدار میں نہیں آنا۔

ڈاکٹر ہارون احمد: جمہوری نظام میں تو یہ کہا جاتا ہے کہ حزب اختلاف، Goverment In Waiting ہے ......

انور سن رائے: اس سے پہلے وہ خود یہ کہہ چکی ہیں کہ کل میں حزب اختلاف میں بیٹھی تھی اور آج یہاں ہوں۔ کل یہ صاحب میری جگہ حکومت میں آسکتے ہیں۔ تو ہمیں جمہوری نظام کا یہ بنیادی اعتبار قائم کرنا ہے۔

آصف فرّخی: ہاں، لیکن ہمارے ہاں یہ سوچ ہے کہ وہ صاحب اقتدار میں بھی آسکتے ہیں لیکن ہم انہیں آنے نہیں دیں گے۔ اور اس امکان کو ختم کرنے کے لیے حکومت بے دریغ تشدد استعمال کرتی ہے۔ لیکن زیادہ تکلیف وہ بات یہ ہے کہ یہ ریاستی تشدّد صرف حزب اختلاف یا انتظامیہ کے مخالف دھڑوں کے خلاف ہی استعمال نہیں ہوتا بلکہ حکومت اسے عوام کے خلاف بھی استعمال کرتی ہے۔ ابھی ڈاکٹر صاحب نے جو بنیادی ضرورتوں کی بات کی تو اس سے مجھے کچھ اور خیال آیا۔ ایک سطح تو انسان کی بنیادی ضرورتوں کی ہے کہ پانی، رہائش، غذا چاہیے۔ یا آپ اسے روٹی کپڑا اور مکان کہہ لیجیے۔ لیکن جب یہ بنیادی ضرورتیں پوری ہونے لگتی ہیں تو انسان کے پھر حوصلے بڑھتے ہیں، Aspirations ہوتے ہیں، وہ اور آگے کی سوچتا ہے۔ بہتر یا بلند معیار زندگی، جمالیاتی حسن، سماجی انصاف، سیاسی حقوق ...... وہ ان سب کے بارے میں سوچتا ہے اور سوچتا ہی نہیں ہے ان کا مطالبہ بھی کرنے لگتا ہے۔ غیر جمہوری حکومت اس طرح کے مطالبوں کو برداشت کرنے کے لیے تیار نہیں ہوتی۔ تو تشدّد ان کو اس طرح کے مطالبوں سے باز رکھنے کا ایک ذریعہ بن جاتا ہے کہ بنیادی ضروریات کی سطح سے آگے سوچنے اور مانگنے کا حوصلہ مت کرو، یہ تمہاری پس

ماندگی کی حد ہے، اس سے آگے بڑھنے کا خواب بھی مت دیکھنا ورنہ وہ مار پڑے گی کہ پھر ہاتھ پیر توڑ دیے جائیں گے۔

انور سن رائے: ہاتھ پیر توڑ دینے پر اکتفا نہیں کرتے۔ ظلم کی انتہا Horror بن جاتی ہے۔ اس کے بعد جیسے اس کتاب میں ہے کہ ایک عورت کا نوحہ ہے، ماتم ہے۔ میرے ایک جاننے والے تھے۔ ان کے چھوٹے بھائی ایک زمانے میں ایک سیاسی تنظیم کے لیے سرگرم تھے۔ بعد میں ان کا کوئی ...... جیسا کہ ہوتا ہے، ان کی شادی کا معاملہ ہوا تو ان لوگوں نے شرط یہ رکھی کہ آپ یہ سیاسی سرگرمیاں بند کر دیں، تب ہم شادی کا سوچیں گے۔ تو خیر انہوں نے زور ڈالا۔ لڑکے نے سیاسی سرگرمیاں بند بھی کر دیں۔ لیکن جیسے ہی پولیس کو ضرورت پڑی ...... ہمارا نظام تو یہ ہے کہ پولیس سے کہا جاتا ہے کہ مجرموں کو پکڑنا ہے۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ پولیس کے اصل مجرموں تک رسائی ہو نہ ہو، ایک تعداد پوری کر کے دینی ہے۔ ان لوگوں کے ساتھ یہ ہوا اس کے بعد پولیس والوں نے دیکھا کہ اس علاقے میں ان کی فہرست میں کون کون سے لوگ تھے۔ ان لوگوں کے ساتھ اس لڑکے کو بھی اٹھا کر لے گئے۔ گھر والوں کو پتہ ہی نہیں چلا کہ وہ کہاں غائب ہوگیا۔ ہم سب نے کوشش کی کہ پتہ کریں کہ کہاں ہے۔ تو جس جگہ وہ تھا، وہاں اس پر بے پناہ ٹارچر کیا گیا تھا۔ پھر اس کی حالت خراب ہوئی تو اسے جیل منتقل کر دیا گیا۔ جیل میں اس کا بھائی ڈھونڈتا ہوا پہنچا تو اس سے کہا گیا کہ اپنے بھائی سے معافی نامہ لکھوا دیں۔ اس لڑکے نے یہ کہا کہ جتنا بھی تشدد مجھ پر کر سکتے تھے، وہ تو کر لیا اب معافی نامہ کس بات کا۔ اور اگر میں لکھ بھی دوں تو کیا تشدد کا سلسلہ ختم ہو جائے گا؟ جو کام میں کر رہا تھا، وہی ٹھیک تھا۔ یعنی یہ ایک وجہ ہے جو یہ سلسلہ ختم نہیں ہو رہا کہ کوئی اور راستہ باقی چھوڑا ہی نہیں گیا ...... خیر، میں نے اس واقعے کا ذکر اس لیے کیا کہ اس لڑکے کا بھائی، جو میرا جاننے والا تھا، جب پہلی بار جیل میں اپنے بھائی سے مل کر آ رہا تھا اور اپنے بھائی کو جس حال میں اس نے دیکھا تھا تو اس کی اپنی حالت یہ تھی کہ وہ کوئی بات صحیح طور پر بتا ہی نہیں پا رہا تھا، جیسے وہ خود تشدد سے گزرا ہو۔ اس کی ماں، اسکی بیوی اور گھر کے دوسرے لوگ جو جیل

میں اس سے مل کر آئے' ان کی حالت ایسی ہو رہی تھی کہ وہ صحیح طور پر کچھ بتا بھی نہیں سکتے تھے۔ جیسے ان کی گویائی چھین لی گئی ہو۔

ڈاکٹر ہارون احمد: ایک شخص کے بارے میں' میں بتاتا ہوں۔ اس کا بھائی کہیں شروع میں تھوڑا بہت سیاست میں حصہ لیتا تھا۔ اس کے بعد اس نے وہ سب چھوڑ دیا تھا اور ایک کوچنگ سینٹر کھول لیا تھا جس میں لڑکے وڑکے بہت سے ہوتے تھے۔ وہ اس میں بیٹھا ہوا تھا کہ کچھ لوگ آئے اور بندوق سے فائر کر کے مار ڈالا۔ وہ تو مر گیا' اس کے بعد خاندان پر مصائب ٹوٹے۔ اس آدمی کے ساتھ کیا ہوا' جس کا میں ذکر کر رہا ہوں۔ ایک تو جوان بھائی مارا گیا۔ اس کے بعد صبح کے وقت ایک گروپ آیا۔ شام کو دوسرا گروپ آیا۔ اگلے روز مجسٹریٹ آیا۔ تینوں اپنی ایک لسٹ لے کر آئے کہ آپ ایف آئی آر کٹوا دیں اور اس میں یہ نام لکھوا دیں کہ ان لوگوں نے قتل کیا ہے۔ اس شخص نے کہا کہ میں نام کوئی نہیں لکھواؤں گا' اس لیے کہ میرا ایک بھائی جو زندہ ہے' اس کا بھی تو مسئلہ ہے۔ تو پھر علاقے کے مجسٹریٹ آئے اور انہوں نے کہا کہ ہم آپ کو پروٹیکشن دیں گے آپ یہ نام لکھوا دیں۔ تو اس شخص کا مسئلہ تھا کہ میں اب کیا کروں۔ بھائی کی موت کو تو وہ رو پیٹ کر بیٹھ گئے' لیکن اب جو پریشر پڑ رہا ہے پورے خاندان کے اوپر' اس کا کیا کیا جائے۔ وہ سوچتا ہے میں کیا کروں' کہیں چلا جاؤں۔ اب اس خاندان کے اوپر پریشر ہے کہ یہ کرو ورنہ ہم تمہیں بھی ختم کر دیں گے۔ اس خاندان کے اوپر کیا گزر رہی ہے۔ تو اس طرح کے واقعات ہیں۔ ایک اور لڑکا ہے جس کو میرے پاس لے کر آئے۔ اس کا واقعہ یہ تھا کہ کسی زمانے میں سیاسی کام کرتا تھا' پھر چھوڑ دیا' باہر چلا گیا' پھر واپس آ گیا۔ لیکن وہی بات کہ جیسا آپ نے کہا' اس کا نام پولیس کے پاس تھا۔ تو ایک شام پولیس والے اٹھا کر لے گئے۔ محلے والے اسی وقت جمع ہو گئے تو پولیس والوں نے کہا کہ نہیں' نہیں' کوئی بات نہیں ہے' ہم پوچھ گچھ کر کے ابھی چھوڑ دیں گے۔ اگلے روز وہ لوگ تھانے گئے تو پتہ چلا کہ فوج لے گئی اس کو۔ ایک مہینے کے بعد انہوں نے اس کو واپس تھانے میں پہنچا دیا اور تھانے والوں نے گھر میں اطلاع دی کہ یہ آ گیا ہے' اس کو لے جائیے۔ اب

اس لڑکے کی یہ حالت تھی کہ میرے پاس جب اس کو لے کر آئے۔ وہ بیٹھا ہوا تھا تو اس کے جسم پر نشان تھے۔ میں نے پوچھا کہ یہ کیا ہوا۔ اس نے کہا کہ کچھ نہیں۔ میں نے پوچھا' کہ کیا تمہیں مارا ہے' تو وہ کہنے لگا مجھے تو مارا ہی نہیں۔ وہ اس طرح بات کر رہا تھا جیسے یہ ہاتھ اس کا ہے ہی نہیں۔ وہ اس سے اپنے آپ کو Dissocate کر رہا تھا۔ اس کے جسم پر تمام نشانات ہیں مگر وہ ان کا ذکر نہیں کرنا چاہتا۔ خاموش بیٹھا ہے۔ اس کو معلوم نہیں کہ یہ کیسے ہوا' یہ چوٹ کیسے لگی۔ ایک کان سے سنائی نہیں دے رہا۔ پوچھوں کہ کیا ہوا تو کہتا ہے پتہ نہیں۔ یہ تشدد کی انتہا ہے کہ وہ اپنے جسم کو بھی بھول رہا ہے۔ ایسا لگتا ہے یہاں پر پہنچ کر کہانی ختم ہو چکی ہے۔

آصف فرخی : اور شاید یہیں سے ایک کہانی شروع ہوتی ہے۔ وہی کہانی جس کے ٹکڑے جوڑنے کی ہم سب کوشش کر رہے ہیں۔ جو ٹکڑا اس وقت سامنے ہے' اس پر خون کے اتنے چھینٹے کیوں ہیں؟

کراچی

۷ جنوری ۱۹۹۵ء

عمر ریو ابیلا کا ناول

# REQUIEM FOR A WOMAN'S SOUL

شہرِ ستم میں اذیت کی مانوس داستان

# ماتم ایک عورت کا

ترجمہ : آصف فرخی

اس کتاب کا دائرہ عمل لاطینی امریکا کا ملک ہے جہاں حکومت کی تبدیلی نے ایسی فوجی آمریت کو فروغ دیا کہ جس نے ملک پر شکنجے جیسی گرفت کو مضبوط کرنے کے لیے ہزاروں افراد کو "غائب" کروادیا۔ "غائب" ہوجانے والے ان بے نشان اور بے آسرا لوگوں کی پوری روداد کیسے معلوم ہوسکتی ہے، لیکن اس طویل اور اندوہ ناک داستان کے جو اجزاء سامنے آئے ہیں، وہ قید و بند، ظلم و تشدد اور اذیت کے نت نئے طریقے سہتے سہتے موت کی تفصیلات بتاتے ہیں۔ یہ ناول بھی ایسی ہی شہادت کی حیثیت رکھتا ہے۔

اس ناول کو چھپنے کے فوراً بعد ہی بہت پسند کیا گیا۔ مشہور امریکی ناول نگار نارمن میلر نے اسے غیر معمولی ادب پارہ قرار دیتے ہوئے کہا کہ یہ ناول انسانی وقار پر دہشت کی یورش اور اذیت اٹھانے والوں کی نفسیات کا مطالعہ ہے۔ ایک ناول نگار نے اسے صحیح معنوں میں "شاک" پہنچانے والی کتاب تسلیم کرتے ہوئے مشورہ دیا کہ اسے پڑھیے اور روئیے۔ کرسچین سائنس مانیٹر نے اس پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا کہ اس کتاب کو جھیل جانا مشکل ہے، یہ شدید مذمت کرتی ہے اذیت کے پورے سلسلے کی، ان حکومتوں کی جو اس کے لیے احکام جاری کرتی ہیں اور ان معاشروں کی بھی جو اسے برداشت کرلیتے ہیں۔

کیا اس آخری فقرے کی زد میں، ہم اور آپ نہیں آتے؟